جو مرزائیوں کی اماں جان ہیں، کون ہوئیں اور یہ کون ہوا؟ ہم عرض کریں گے تو مرزائی دنیا ناراض ہو جائے گی۔ کیا یہ دجل نہیں؟ جس کی گفتار و کردار میں ایسا تضاد ہو وہ نبی بن سکتا ہے؟ (بسمل)

سوال نمبر ۵...... مرزا غلام احمد قادیانی دجال اپنی کتاب (براہین احمدیہ پنجم ص ۹۷، خزائن ج ۲۱ ص ۱۲۷، درثمین ص ۷۰) میں اپنے بابت تحریر کرتا ہے:

کرم خاکی ہوں میرے پیارے نہ آدم زاد ہوں
ہوں بشر کی جائے نفرت اور انسانوں کی عار

مرزائیو، قادیانیو! ذرا آپ بشر کی جائے نفرت کی نشان دہی تو فرمائیں۔ ہماری غیرت تشریح کرنے سے قاصر ہے۔ ہر انسان یہ جانتا ہے کہ انسانی بدن میں ایک ہی مقام ہے جس کو دیکھ کر ہر باحیا انسان منہ پھیر لیتا ہے۔ مرزا قادیانی خود اپنی بابت یہ فرماتے ہیں کہ میں آدم زاد نہیں ہوں تو بالکل ظاہر ہے کہ نبی کسی اور جنس سے نہیں ہو سکتا۔ سوائے جنس انسانی کے۔ نبوت تو بہت اونچا مقام ہے۔ مرزا قادیانی تو خود اپنے بقول انسان بھی ثابت نہیں ہوتے۔

جہاں ہمارا چیلنج قادیانیوں کو ہے۔ وہاں ہم اپنی پیاری حکومت سے بھی اپیل کرتے ہیں کہ وہ مرزا قادیانی کی تصنیفات کا جائزہ لے کر حق و انصاف کی روشنی میں فیصلہ صادر فرمائے۔

مرزا غلام احمد قادیانی دجال و کذاب نے اپنی بعض کتابوں میں خدا تعالیٰ کے بھیجے ہوئے نبیوں اور رسولوں کی اور صحابہ کرام و اولیاء اللہ کی سخت توہین و تذلیل کی ہے۔ کیا پاکستان میں ایسے مجرموں کے لئے کوئی قانون نہیں ہے؟ اگر قانون موجود ہے تو پھر اس کو استعمال کرنے میں کیوں گریز کیا جا رہا ہے؟ ہم امید کرتے ہیں کہ اسلام کا دعویٰ کرنے والی حکومت ضرور اس طرف توجہ مبذول فرما کر بزرگان دین کی توہین کرنے والوں پر باز پرس کر کے ان کو کیفر کردار تک پہنچائے گی اور ان کتابوں اور لٹریچر کو ضبط کرے گی۔

نبوت کا سلسلہ ختم ہو چکا ہے۔

فرما گئے یہ ہادی، لا نبی بعدی

”قال النبی ﷺ ان النبوة والرسالة قد انقطعت فلا رسول بعدی ولا نبی “ آنحضرت ﷺ فرماتے ہیں کہ نبوت اور رسالت کا سلسلہ منقطع ہو چکا ہے۔ پس میرے بعد نہ کوئی نیا رسول آئے گا اور نہ ہی کوئی نیا نبی آ سکتا ہے۔ (مسند احمد ترمذی کتاب الرؤیا ص ۵۳ ج ۲)

سن لو میری طرف سے نبوت کے راہزنو!
ظلمت کو آفتاب بنایا نہ جائے گا